یا اللہ مدد | حیات النبی ﷺ زندہ باد | شان سلف زندہ باد | اصل کلمۂ اسلام لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ | شان صحابہ زندہ باد | مقام امام اعظم ابو حنیفہ زندہ باد | حق چار یار

اکابرین دیوبند بالخصوص شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ کے افکار ونظریات کا بے باک ترجمان

# مجلہ صفدر

بفیضان

مظہر شریعت وطریقت قائد اہل سنت وکیل صحابہ

حضرت مولانا قاضی مظہر حسین نور اللہ مرقدہ

تلمیذ رشید وخلیفہ مجاز شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ

بیاد

محدث عرب وعجم آبروئے دیوبند امام اہل السنۃ والجماعۃ

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سرفراز خان صفدر نور اللہ مرقدہ

تلمیذ رشید حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ، خلیفہ امام الموحدین حضرت حسین علی، مجاز رئیس المفسرین حضرت مولانا

| | |
|---|---|
| مفسر قرآن ولی کامل حضرۃ مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتی نور اللہ مرقدہ | فقیہ العصر ترجمان دیوبند حضرۃ مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی نور اللہ مرقدہ |
| شیخ المشائخ امام الاولیاء حضرۃ مولانا خواجہ خان محمد نور اللہ مرقدہ | فخر اہل سنت وکیل صحابہ حضرۃ مولانا عبداللطیف جہلمی نور اللہ مرقدہ |
| حکیم العصر شہید اسلام حضرۃ مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید نور اللہ مرقدہ | امین ملت مناظر اسلام حضرۃ مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نور اللہ مرقدہ |
| پاسبان مسلک احناف شیخ الحدیث حضرۃ مولانا محمد حنیف نور اللہ مرقدہ | ترجمان مسلک دیوبند مولانا نور محمد تونسوی نور اللہ مرقدہ |
| وکیل صحابہ حضرۃ مولانا علامہ علی شیر حیدری شہید نور اللہ مرقدہ | جانشین شہید اسلام محقق العصر حضرۃ مولانا سعید احمد جلالپوری شہید نور اللہ مرقدہ |

بدعا: وکیل صحابہ حضرۃ مولانا عبدالستار تونسوی نور اللہ مرقدہ — حکیم العصر شیخ الحدیث حضرۃ مولانا عبدالمجید لدھیانوی نور اللہ مرقدہ

**سرپرست**

پیر طریقت شیخ الحدیث حضرۃ مولانا حبیب الرحمٰن سومرو صاحب مدظلہ

**نگران**

وکیل احناف مناظر اسلام حضرۃ مولانا مفتی محمد انور اوکاڑوی صاحب مدظلہ


| مدیر اعلیٰ | مدیر مسئول | مدیر |
|---|---|---|
| مولانا جمیل الرحمٰن عباسی | مولانا احسن خدامی | حمزہ احسانی |
| 0301-7790908 | 0320 4902150 | 0307-5687800 |

فی شمارہ: 25......زر سالانہ: 300 روپے

برائے رابطہ: احسن خدامی، مکان نمبر 4، گلی نمبر 82، محمود سٹریٹ، محلہ سردار پورہ، اچھرہ، لاہور

# ترتیب



## حیاتِ حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ......ایک نظر میں!

۱۲۶۸ھ ہجری میں بریلی میں ولادت۔ اصل وطن دیوبند ضلع سہارنپور۔ قرآن پاک میاں جی منگلوری سے۔ فارسی ابتدائی کتب مولانا عبداللطیفؒ سے۔ کتب فارسی کی تکمیل اور ابتدائی عربی کتب اپنے چچا مولانا مہتاب علیؒ سے۔ ۱۵؍محرم ۱۲۸۳ھ میں دارالعلوم دیوبند کا افتتاح ہوا تو پہلے طالب علم ہوئے۔ ۱۲۸۶ھ صحاح ستہ حضرت نانوتوی رحمہ اللہ سے پڑھیں۔ مولانا یعقوب نانوتویؒ کے بھی شاگرد ہوئے۔ ۱۹؍ذی قعدہ ۱۲۹۰ھ کو سند فراغ پائی۔

۱۲۸۸ھ سے دیوبند میں مدرس چہارم کی حیثیت سے آغاز تدریس۔ ۱۶؍سال تدریس۔ ۱۳۰۵ھ میں صدر مدرس وشیخ الحدیث۔ ۱۳۳۳ھ تک۔ ۴۴؍سال کل عرصۂ تدریس۔ ۱۳۲۹ھ جنگ بلقان میں حصہ لیا، ترکوں کی مدد کی۔ ۱۳۲۷ھ میں جمعیۃ الانصار کی بنیاد ڈالی۔ مولانا سندھی سیکرٹری مقرر ہوئے۔ طائف میں گرفتار ہوئے۔ ۱۸؍ربیع الاول ۱۳۳۵ھ کو روانہ کیے گئے۔ ۲۷؍ربیع الاول کو مالٹا پہنچائے گئے۔ بغاوت کے الزام میں مقدمہ کا چلایا گیا۔ ۱۳۳۵ میں مالٹا ہی میں قید کر دیئے گئے۔ ۲۹؍ربیع الثانی ۱۳۳۵ کو مالٹا پہنچے۔ شوال ۱۳۳۵ھ سے ترجمہ قرآن کا کام شروع کیا۔ ۲؍شوال ۱۳۳۶ھ میں تکمیل ہوئی۔ سورۃ نساء تک تفسیری حواشی بھی انہی ایام میں لکھے۔ پھر رہا ہوئے۔ ۱۳۳۸ھ کو دیوبند پہنچے۔ تحریک خلافت میں حصہ لیا۔ بیمار ہوئے۔ ۱۸؍ربیع الاول ۱۳۳۹ھ کو وفات پائی۔ تلامذہ میں حضرت تھانوی، حضرت مدنی، حضرت کشمیری، حضرت سندھی اور حضرت مفتی کفایت اللہ رحمہم اللہ شامل ہیں۔ [تفسیر عثمانی: ۹/۱]

پیامِ صفدر مدیرِ مسئول کے قلم سے

# مولانا محمد اسماعیل محمدی رحمہ اللہ......لفظ ’’خدا‘‘ کا استعمال..!

## حضرت مولانا محمد اسماعیل محمدی رحمہ اللہ:

مناظرِ اہل سنت مولانا اسماعیل محمدی رحمہ اللہ بھی گذشتہ سے پیوستہ ماہ اللہ کو پیارے ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون......! آپ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے خصوصی تلامذہ میں سے تھے، اللہ جل شانہ نے وسعتِ علم، کثرتِ مطالعہ اور ذہانت ونکتہ سنجی کی خوبیوں سے خوب نوازا تھا۔ ابتدائی عمر غیر مقلدی میں گذری تھی اور پھر اللہ جل شانہ نے خودسری وخود پرستی کے اس خول سے نکال کر تقلید ائمۂ اسلام اور اتباعِ اسلاف کی دولت سے نوازا تھا۔ اپنی آنکھوں سے ترک تقلید کے نتائج کا مشاہدہ کرنے کی بناء پر ترکِ تقلید اور خود رائی کا بطلان خوب آپ کے سامنے واضح تھا اور تا زندگی اس بیماری سے لوگوں کو بچانے کے لیے سعی بلیغ فرماتے رہے۔ حضرات اہل بیت رحمہم اللہ تعالیٰ سے محبت کوٹ کوٹ کر دل میں بھری ہوئی تھی، آخری عمر میں اپنے آپ کو ان کے مناقب بیان کرنے کے لیے وقف فرما دیا تھا، دیگر علماء کرام کی طرف سے اس موضوع پر کوتاہی پر کڑھتے تھے......بلکہ بعض ملاقاتوں میں اندازہ ہوا کہ اس سلسلہ میں اب مزاج اعتدال سے بڑھ کر کچھ مائل بافراط ہو چلا ہے......تاہم اللہ جل شانہ کی رحمت سے مزاج کا یہ افراط مزاج تک ہی محدود رہا اور بفضلہٖ تعالیٰ عقیدے میں کسی خلل کی نوبت تک نہ پہنچا...... بندہ کے اجداد کرام کی نسبت سے بندہ سے بہت شفقت و محبت کا برتاؤ فرماتے تھے اور ویسے بھی طلبہ کرام کے گروہ سے بڑی محبت وعنایت سے پیش آتے تھے۔ ایک دینی سفر سے واپسی میں اچانک دل کا دورہ پڑا اور اپنے ہم سفروں کے سامنے کلمہ طیبہ پڑھتے ہوئے جان حق تعالیٰ شانہ کے سپرد کی......تا زندگی دوسروں کے ایمان بچانے کے لیے اپنے آپ کو وقف رکھنے والے دین کے اس بے لوث سپاہی کو بوقت رخصت کلمہ طیبہ کی عظیم الشان نعمت حق تعالیٰ شانہ کی بارگاہ سے بطور انعام نصیب ہوئی......الحاد وزندقہ کے سیلاب میں بہتی اس دنیا میں اس وقت اس سے زیادہ قابلِ رشک انعام بھلا اور کیا ہو سکتا ہے؟ اللہ جل شانہ ان کی حسنات کو قبول فرمائیں، خطاؤں سے درگذر فرمائیں اور ان کے اعمال صالحہ کو صدقۂ جاریہ بنائیں......آمین یارب العلمین۔

## کیا اللہ جل شانہ کو ’’خدا‘‘ کہنا غلط ہے؟

دین کے معاملے میں خود رائی ایک ایسی بری بیماری ہے جو انسان کو کسی برے انجام تک پہنچا کر ہی چھوڑتی ہے۔ اپنی کسی رائے اور خیال کا دل ودماغ میں ایسا سما جانا کہ سلف وخلف کے اکابر واہل علم کے تعامل کو غلط سمجھ کر انسان اپنے آپ کو ہی برحق سمجھتا پھرے تو یہ دماغی خلل کی علامت ہے (**بقیہ** ٹائٹل نمبر ۳ پر)

(ٹائٹل نمبر ۲ کا **بقیہ**) اور یہ دماغی خلل اور مشہور ہونے کا شوق انسان کو اس بات پر آمادہ کرتا ہے کہ وہ کوئی ایسی رائے پیش کرے جو پہلے کسی نے پیش نہ کی ہو، جس کو سن کر لوگ بے اختیار ٹھٹھک اور بدک جائیں، جو دیکھتے ہی دیکھتے ازراہِ تعجب لوگوں میں شہرت پکڑ لے اور یوں رائے گھڑنے والے شہرت کے مریض کی تسکین قلب کا سبب بن جائے......اس بیماری کے وباء کی صورت اختیار کر جانے کے باعث ہر روز کسی نہ کسی کونے سے کسی شعبدہ باز کی طرف سے کوئی نامانوس، اجنبی، تعجب خیز اور چونکا دینے والی رائے پیش کی جاتی ہے، صاحب رائے کے کچھ حواری ڈگڈگی بجا بجا کر لوگوں کو اس کی طرف متوجہ کرتے ہیں، لوگ غصے، تعجب، افسوس، پسندیدگی اور تحقیر وغیرہ کے ملے جلے تاثرات سے اس رائے کو سنتے اور حیرت سے دوسروں کو اس نئے شگوفے سے آگاہ کرتے ہیں اور لوگوں کی زبانوں پر یہ چندروزہ ذکر اس شہرت کے مریض کے دل کو باغ باغ کر جاتا ہے اور پھر اس کا دماغ کسی نئے شگوفے کی تلاش میں سرگرم ہو جاتا ہے۔

اسی مزاج کے بعض حضرات کچھ عرصہ سے بصورتِ تحریک یہ مہم چلائے ہوئے ہیں کہ اللہ جل شانہ کو ''خدا'' کہنا بالکل درست نہیں، اور اپنی تائید میں وہ فرماتے ہیں کہ: [۱] لفظِ خدا لفظِ اللہ کا ترجمہ نہیں، اس لیے اسے لفظِ اللہ کے متبادل استعمال نہیں کیا جا سکتا......[۲] لفظِ اللہ سب سے جامع اور افضل نام ہے، اس کے ہوتے ہوئے غیر افضل اور غیر جامع لفظ استعمال کرنا درست نہیں...... [۳] اللہ جل شانہ کے صفاتی ناموں میں سے کوئی نام بھی ''خدا'' نہیں ہے......[۴] اس میں تشبہ بالکفر ہے۔

ذرا سا غور کیا جائے تو یہ سب دلائل بے حد سطحی ہیں، اس لیے کہ: [۱] لفظِ خدا ''مالک'' یا ''رب'' کا فارسی ترجمہ ہے اور جس طرح اللہ جل شانہ کو رب یا مالک کہہ کر پکارنا درست ہے اسی طرح خدا کہہ کر پکارنا بھی درست ہے......[۲] افضل اور جامع لفظ کے ہوتے ہوئے غیر افضل اور غیر جامع لفظ کا استعمال بالکل درست ہے، اللہ جل شانہ کے منصوص صفاتی ناموں کی افضلیت اسم ذات سے کم ہے لیکن ان کا استعمال ممنوع نہیں مندوب ہے......[۳] اللہ جل شانہ کو اس کی شان کے لائق اور اس کی صفات کی خبر دینے والے کسی بھی زبان کے کسی بھی لفظ سے پکارا جا سکتا ہے، جیسے اے ہمارے پروردگار! اے ہمارے آقا! وغیرہ۔ بہت سے انبیائے کرام کی زبان عربی نہیں تھی، کیا وہ اللہ جل شانہ کو اپنی اپنی زبان کے الفاظ سے نہیں پکارتے تھے؟......[۴] اگر لفظِ خدا کفار کے کسی معبود کا علَم ہوتا تو یقیناً اس کا استعمال حرام ہوتا لیکن یہ کسی معبود باطل کا علَم نہیں بلکہ رب یا مالک کا فارسی ترجمہ ہے اور فارسی یا کفار کی کسی بھی زبان کو بولنا تشبہ بالکفار نہیں ہے......[۵] ماضی قریب و بعید کے حضرات اکابر اس لفظ کو اللہ جل شانہ کے لیے استعمال کرتے آئے ہیں اس لیے اس کے استعمال میں قطعاً کوئی حرج نہیں۔ اللہ جل شانہ ہم سب کو دین کی سمجھ نصیب فرمائیں۔

والسلام......احسن خدامی......۱۱ رصفر الخیر ۱۴۳۸ھ

مولانا مفتی محمد راشد ڈسکوی

# تریسٹھ (۶۳) سالہ حیات نبوی کی ایک جھلک

سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفیٰ، احمد مجتبیٰ ﷺ کی ولادت باسعادت پیر کے روز صبح صادق کے وقت ربیع الاول، عام الفیل، بمطابق اپریل ۵۷۱ء میں ہوئی۔ آپ ﷺ کی ولادت سے چند مہینے پہلے آپ ﷺ کے والدِ محترم حضرت عبداللہ کی وفات ہوگئی۔ آپ ﷺ کے دادا جان عبدالمطلب کی طرف سے آپ ﷺ کا اسم گرامی ''محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب'' ہے۔ آپ ﷺ کی والدہ محترمہ حضرت آمنہ کی طرف سے آپ ﷺ کا نام ''احمد'' تجویز ہوا۔ ابولہب کی آزاد کردہ باندی حضرت ثویبہؓ کے چند دن دودھ پلانے کے بعد شرفاءِ قریش کی عادت کے مطابق آپ ﷺ کو حضرت حلیمہ سعدیہؓ کی رضاعت میں دے کر مضافات مکہ میں بھیج دیا۔ اس وقت آپ ﷺ آٹھ دن کے تھے۔

ولادت کے چوتھے سال شق صدر کا واقعہ پیش آیا۔ مؤرخین لکھتے ہیں کہ شق صدر کا واقعہ چار بار پیش آیا۔ پہلی بار: زمانہ طفولیت میں حضرت حلیمہ سعدیہؓ کے پاس۔ دوسری بار: دس سال کی عمر میں پیش آیا۔ [فتح الباری: ۱۳/۴۸۱] تیسری بار: واقعہ بعثت کے وقت پیش آیا۔ [مسند أبي داؤد الطيالسي :۲۱۵] اور چوتھی بار: واقعہ معراج کے موقع پر۔ [صحیح البخاری، رقم الحدیث: ۳۴۹]۔ بعض نے پانچویں بار کا شق صدر بھی ذکر کیا ہے۔ لیکن وہ صحیح قول کے مطابق ثابت نہیں ہے۔ [سیرۃ مصطفیٰ: ۱/۷۵] آپ تقریباً چھ سال تک حلیمہ سعدیہؓ کی پرورش میں رہے۔

ولادت کے چھٹے سال آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ نے مدینہ منورہ اپنے میکے میں ایک ماہ کا قیام کیا۔ وہاں سے واپسی پر مقام ابواء میں ان کا انتقال ہوا اور وہیں مدفون ہوئیں۔

[شرح المواهب للزرقاني: ۱/۱۶۰]

ولادت کے ساتویں سال آپ ﷺ اپنے دادا عبدالمطلب کی تربیت و کفالت میں رہے۔

ولادت کے آٹھویں سال دادا محترم کا انتقال ہوگیا۔ دادا کے انتقال کے بعد آپ ﷺ اپنے چچا ابوطالب کی کفالت میں آگئے۔ [طبقات ابن سعد: ۱/۷۴]

ولادت کے بارھویں سال آپ نے اپنے چچا کے ساتھ شام کے پہلے تجارتی سفر میں شرکت کی۔ اسی سفر میں بحیرہ راہب نے آپ ﷺ کی نبوت کی پیش گوئی بھی دی۔ [الخصائص الکبری: ۱/۸۴]

ولادت کے چودھویں یا پندرھویں سال اور بعض روایات کے مطابق بیسویں سال عربوں کی

مشہور لڑائی ''حرب الفجار'' پیش آئی۔ اس جنگ میں آپ اپنے بعض چچاؤں کے اصرار پر شریک تو ہوئے۔ لیکن قتال میں حصہ نہیں لیا۔ [روض الانف: ۱/۱۲۰]

ولادت کے سولہویں سال میں آپ نے اہل مکہ کے حلف الفضول نامی معاہدے میں شرکت کی۔

ولادت کے پچیسویں سال آپ ﷺ نے حضرت خدیجہؓ کا مال لے کر تجارت کا دوسرا سفر شام کی طرف کیا۔ سفر سے واپسی پر اس سفر میں پیش آنے والے واقعات، تجارتی نفع اور آپ ﷺ کے اخلاق وواقعات سن کر دو مہینہ اور پچیس روز کے بعد حضرت خدیجہؓ نے آپ کو نکاح کا پیغام بھجوا کر آپ سے نکاح کر لیا۔ [طبقات ابن سعد: ۱/۸۳]

ولادت کے پینتیسویں سال آپ ﷺ نے بیت اللہ کی ہونے والی تیسری تعمیر کے وقت حجر اسود کو اپنے دست اقدس سے نصب فرما کر خانہ جنگی کے لیے کمر بستہ قبائل قریش کے درمیان باہمی محبت والفت پیدا فرما دی اور اس کٹھن مرحلے کو بحسن و خوبی انجامِ خیر تک پہنچایا۔ [سیرت ابن ہشام: ۱/۶۵]

حیات طیبہ کے اکتالیس سالوں میں آپ ﷺ کا کردار ایسا بے مثال رہا کہ اپنے تو اپنے بلکہ غیروں کی زبان پر آپ ﷺ کے بارے میں تھا کہ آپ ﷺ صادق اور امین ہیں۔

ولادت کے چالیسویں سال میں آپ ﷺ نے زیادہ وقت غار حرا میں گذارا۔ یہاں ہی آپ ﷺ کے سر پر نبوت کا تاج رکھا گیا......نبوت کے پہلے سال غارِ حرا میں آپ ﷺ پر سورہ علق کی پہلی پانچ آیات نازل ہوئیں۔ (شرح المواہب: ۱/۲۰۷) باتفاق مؤرخین آپ کو نبوت اتوار کے دن عطا ہوئی۔ لیکن مہینہ کے بارے میں مؤرخین کا اختلاف ہے۔ ابن عبد البرؒ کے نزدیک آٹھ ربیع الاول کو نبوت سے سرفراز ہوئے۔ اس قول کی بنا پر بوقت بعثت آپ کی عمر چالیس سال تھی۔ جبکہ ابن اسحاقؒ کے قول کے مطابق سترہ رمضان کو آپ ﷺ کو نبوت ملی۔ اس قول کے مطابق بوقت بعثت آپ ﷺ کی عمر چالیس سال اور چھ ماہ تھی۔ حافظ ابن حجرؒ نے اسی قول کو ترجیح دی ہے۔ [فتح الباری، کتاب التعبیر: ۱۲/۳۱۳]

نبوت کے دوسرے سال میں آپ ﷺ خفیہ تبلیغ فرماتے رہے۔ اسی سال حضرت خدیجہ، حضرت ورقہ بن نوفل، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت ابوبکر صدیق، حضرت جعفر بن ابی طالب، حضرت عفیف کندی، حضرت طلحہ، حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت خالد بن سعید، حضرت عثمان بن عفان، حضرت عمار، حضرت صہیب، حضرت عمرو بن عنبسہ اور زید بن حارثہ رضی اللہ عنہم اجمعین آپ ﷺ پر ایمان لائے۔ یہ سب اور کچھ دیگر حضرات صحابہ کرامؓ سابقین اولین صحابہ کہلاتے ہیں۔

نبوت کے تیسرے سال آپ ﷺ کے متبنیٰ حضرت زید بن حارثہؓ کے بیٹے حضرت اسامہ کی ولادت ہوئی۔

نبوت کے چوتھے سال آپ ﷺ کو علی الاعلان دعوت دین دینے کا حکم ہوا جس کی بنا پر کفار خصوصاً قریش کی طرف سے بھی کھلم کھلا دشمنی اور بغض وعداوت کا مظاہرہ ہونے لگا۔اسی سال حضرت عائشہؓ کی ولادت ہوئی۔

نبوت کے پانچویں سال حضرت جعفر بن ابی طالبؓ مشرف بہ اسلام ہوئے۔اسی سال حبشہ کی طرف پہلی اور دوسری ہجرت ہوئی۔ پہلی ہجرت میں گیارہ مرد اور پانچ عورتیں شامل تھیں۔[فتح الباری: ۱۸۰/۱] دوسری ہجرت میں چھیاسی مرد اور سولہ عورتیں شامل تھیں۔[سیرۃ ابن ہشام: ۱۱۱/۱] اسی سال حضرت سمیہؓ کو ابوجہل ملعون کے ہاتھوں شہادت نصیب ہوئی۔ یہ اسلام کی خاطر شہید ہونے والی پہلی خاتون ہیں۔

نبوت کے چھٹے سال حضرت حمزہؓ اور حضرت عمرؓ مشرف بہ اسلام ہوئے۔ان کی برکت سے مسجد حرام میں نماز اعلانیہ ادا کی گئی۔ [شرح المواہب: ۲۷۶/۱]

نبوت کے ساتویں سال مقاطعۂ قریش کا واقعہ پیش آیا۔آپ ﷺ کے ساتھ بنو ہاشم اور بنو مطلب شعب ابی طالب میں محصور کر دیئے گئے۔اسی دوران آپ ﷺ کے چچا زاد بھائی عبد اللہ بن عباسؓ کی ولادت ہوئی۔ [روض الانف: ۲۳۲/۱]

نبوت کے آٹھویں سال مشرکین مکہ کے مطالبہ پر شق قمر کا بے مثال معجزہ رونما ہوا۔

[البدایہ والنہایہ: ۱۱۸/۳]

نبوت کے نویں سال میں بھی آپ ﷺ شعب ابی طالب میں ہی محصور رہے۔

نبوت کے دسویں سال مقاطعہ ختم ہوا۔[طبقات ابن سعد: ۱۳۹/۱] اسی سال آپ ﷺ کے چچا ابو طالب کا انتقال ہوا۔ان کے انتقال کے تقریباً تین یا پانچ دن بعد حضرت خدیجہؓ کا انتقال ہوا۔حضور ﷺ نے اس سال کو عام الحزن قرار دیا۔[شرح المواہب: ۲۹۱/۱] اسی سال آپ ﷺ کا نکاح حضرت سودہ بنت زمعہؓ سے ہوا۔اسی سال حضرت عائشہؓ آپ ﷺ کے نکاح میں آئیں۔لیکن رخصتی نہیں ہوئی۔اسی سال واقعۂ طائف بھی پیش آیا۔[البدایہ والنہایہ: ۱۳۵/۳]

نبوت کے گیارہویں سال مدینہ سے آنے والے حاجیوں میں سے آپ ﷺ کی دعوت سے تقریباً چھ آدمی مشرف بہ اسلام ہوئے۔اس سے انصار کے اسلام کا آغاز ہوا۔[البدایہ والنہایہ: ۱۴۸/۳]

نبوت کے بارھویں سال آپ ﷺ کو معراج ہوئی اور اسی موقع پر امت پر پانچ نمازیں فرض ہوئیں۔اسی سال بیعت عقبۂ اولیٰ ہوئی۔اس میں بارہ افراد مشرف بہ اسلام ہوئے۔[شرح المواہب: ۳۱۶/۱]

نبوت کے تیرھویں سال بیعت عقبہ ثانیہ ہوئی جس میں ۷۳ مرد اور ۲ عورتوں نے اسلام قبول کیا۔اسی سال مسلمانوں کو مدینہ کی طرف ہجرت کرنے کی اجازت مل گئی۔اسی سال قریش نے نعوذ باللہ!

آپ ﷺ کے قتل کا منصوبہ بنایا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آ کر آپ ﷺ کو قریش کی سازش سے آگاہ کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو یہاں سے ہجرت کرنے کی اجازت دے دی ہے۔ اجازت ملنے پر آپ ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو ساتھ لے کر مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی۔

**حیات نبوی ﷺ کا مدنی دور:**

جناب نبی اکرم ﷺ کی ہجرت کے بعد کی حیاتِ مبارکہ کا دور ''مدنی دور'' کہلاتا ہے۔ جو کہ بڑا تابناک دور ہے جس میں آپ ﷺ کی ان تھک کوششوں، محنتوں اور قربانیوں کے سبب اسلام کو غلبہ ہی غلبہ ملا۔ آپ ﷺ کی جانثار جماعت قدسیہ کے سرفروشوں نے اسلام کی نشر واشاعت کے لیے آپ ﷺ کے اشاروں پر اپنا تن من دھن سب کچھ لٹا دیا۔ آپ ﷺ کے اس بے مثال دور کا نقشہ کھینچنے کی منظر کشی اتنی طویل ہے کہ شاید کئی ضخیم مجلدات بھی اس موضوع کو اپنے پیٹ میں نہ سما سکیں۔ ذیل میں بہت ہی اختصار کے ساتھ ہجرت کے بعد کی زندگی کو اشارۃً بطورِ ایک جھلک کے پیش کیا جاتا ہے:

ہجرت کے پہلے سال آپ ﷺ نے حضرت ابوبکرؓ کے ہمراہ تین دن تک غارِ ثور میں روپوش رہنے کے بعد یکم ربیع الاوّل کو مدینہ کی جانب ہجرت کی۔ اسلام کی پہلی مسجد مسجد قباء کی بنیاد رکھی۔ مدینے کے یہودی اور آس پاس کے رہنے والے قبیلوں سے امن اور دوستی کے عہد نامے ہوئے۔ اسی سال حضرت سلمان فارسیؓ مشرف بہ اسلام ہوئے۔ اسی سال مسجد نبوی کی بھی تعمیر کی گئی۔ اذان واقامت کی ابتداء بھی کی گئی۔ انصار اور مہاجرین کے درمیان ایک مثالی بھائی چارہ قائم ہوا جس کی نظیر تاریخ عالم میں نہیں مل سکتی۔ اسی سال شوال میں حضرت عائشہؓ کی رخصتی بھی ہوگئی۔

ہجرت کے دوسرے سال مسلمانوں پر جہاد فرض ہوا۔ رمضان المبارک کے روزے، زکوٰۃ، صدقۃ الفطر اور عیدین کی نمازیں فرض ہوئیں۔ مسجد اقصیٰ کے بجائے بیت اللہ کو جہتِ قبلہ قرار دیا گیا۔ حضرت فاطمۃ الزہراؓ کا نکاح حضرت علیؓ سے ہوا۔ آپ ﷺ کی لخت جگر حضرت رقیہؓ کا وصال بھی اسی سال ہوا۔ حق وباطل کا پہلا غزوہ بدر بھی اسی سال پیش آیا۔

ہجرت کے تیسرے سال آپ ﷺ کا حضرت حفصہ بنت فاروقؓ سے اور اس کے بعد حضرت زینب بنت خزیمہؓ سے نکاح ہوا۔ حضرت حسن بن علیؓ کی ولادت ہوئی۔ آپ ﷺ کی لخت جگر حضرت ام کلثومؓ کا حضرت عثمانؓ سے نکاح ہوا۔ گستاخان رسول کعب بن اشرف اور ابورافع کو جہنم رسید کیا گیا۔ اسی سال غزوۂ احد کا واقعہ پیش آیا۔

ہجرت کے چوتھے سال بنونظیر کی جلاوطنی ہوئی۔ حضرت حسینؓ کی ولادت ہوئی۔ اسی سال آپ ﷺ کا حضرت ام سلمہؓ سے نکاح ہوا۔ شراب کے حرام ہونے کا حکم بھی اسی سال نازل ہوا۔

ہجرت کے پانچویں سال شرعی پردہ کا حکم نازل ہوا۔ زنا کی سزا کا حکم ہوا۔ صلاۃ الخوف کی مشروعیت ہوئی۔ تیمّم کی اجازت ملی۔ واقعہ افک ہوا اور حضرت اماں عائشہؓ کی شان میں سورۃ النور نازل ہوئی۔ آپ ﷺ کا حضرت جویریہ بنت حارثؓ سے اور حضرت زینب بنت جحشؓ سے نکاح ہوا۔ غزوہ خندق، غزوہ بنی مصطلق اور غزوۂ بیر معونہ پیش آیا جس میں ۷۰ حفاظ صحابہ کرامؓ کو دھوکے سے شہید کیا گیا۔

ہجرت کے چھٹے سال مالدار مسلمانوں پر حج فرض ہوا۔ سورۃ الفتح نازل ہوئی۔ اسی سال حدیبیہ کی صلح ہوئی۔ آپ ﷺ ۱۴۰۰ صحابہ کرامؓ کے ہمراہ حج کے لئے روانہ ہوئے۔ صلح حدیبیہ سے واپسی کے بعد دیگر ممالک کے بادشاہوں کو دعوتی خطوط روانہ فرمائے۔ اسی سال مدینہ منورہ میں قحط پڑا جو آپ ﷺ کی دعا سے دور ہوا۔

ہجرت کے ساتویں سال غزوہ خیبر پیش آیا۔ اس غزوہ سے واپسی پر لیلة التعریس کا واقعہ پیش آیا جس میں پورے لشکر کی نماز فجر قضا ہوگئی۔ حضرت ابو ہریرہؓ نے اسلام قبول کیا۔ ایک یہودی عورت زینب بنت حارث کی طرف سے آپ ﷺ کو زہر دینے کی کوشش کی گئی۔ آپ ﷺ کا حضرت ام حبیبہ رملہ بنت ابی سفیان، حضرت میمونہ بنت حارث، اور حضرت صفیہ بنت حییؓ سے نکاح ہوا۔ حضرت صفیہؓ آپ ﷺ کی آخری زوجہ ہیں۔

ہجرت کے آٹھویں سال حضرت خالد بن ولید اور عمرو بن العاصؓ مشرف بہ اسلام ہوئے۔ آپ ﷺ نے عمرہ القضاء فرمایا۔ غزوہ موتہ اور فتح مکہ کا عظیم الشان واقعہ پیش آیا۔ حضرت ابوسفیانؓ مشرف بہ اسلام ہوئے۔ غزوہ حنین وطائف ہوا۔ حضرت ابو بکرؓ کے والد ابوقحافہ نے اسلام قبول کیا۔ اسی سال آپ ﷺ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم پیدا ہوئے۔

ہجرت کے نویں سال غزوۂ تبوک پیش آیا۔ اس غزوہ سے واپسی پر منافقین کی بنائی ہوئی مسجد ضرار کو منہدم کر دیا گیا۔ رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی سلول کی موت ہوئی۔ اس سال ستر (۷۰) سے زائد وفود آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ سورۃ التوبہ نازل ہوئی۔ اسی سال حج فرض ہوا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کو امیر الحج بنا کر تین سو افراد کے ساتھ حج کے لئے بھیجا گیا۔

ہجرت کے دسویں سال مسیلمہ کذاب نے اور اسود عنسی نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا۔ حجۃ الوادع کے موقع پر آپ ﷺ نے خطبہ دیا۔ اس خطبے میں آپ ﷺ کی تمام ازواج مطہراتؓ موجود تھیں۔ جن کی تعداد ۹ تھی اور صحابہ کرام کی تعداد ۱،۰۰،۰۰۰ (ایک لاکھ) سے متجاوز تھی۔ اس موقع پر اسلام کے سارے اصول سمجھا دیئے گئے۔ جاہلیت کی رسموں کو اور شرک کی باتوں کو ملیامیٹ فرما دیا۔

اور پھر اسی سال امت کو الوداع کہتے ہوئے پوری امت مسلمہ بلکہ پوری کائنات کو یتیم کرتے ہوئے آپ ﷺ اپنے محبوب حقیقی اللہ جل جلالہ سے جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون! ☆☆☆☆ ☆☆

از: مولانا توحید عالم بجنوری، مدرس دارالعلوم دیوبند

# اہل السنۃ والجماعۃ کون ہیں اور کیا ہیں؟

امتِ محمدیہ علی صاحبہا الصلاۃ والسلام کا ابتدائی دور سے آج تک بڑا طبقہ اور سوادِ اعظم جس منہج وراستہ پر ہے، وہ وہی راستہ ہے جس کو زبانِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے نجات کا راستہ قرار دیا تھا اوراسی راہ کے راہی اہل السنۃ والجماعۃ کہلاتے ہیں؛ کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق جو جماعت اورگروہ قرآن وسنت اور جماعتِ صحابہ رضی اللہ عنہم کے راستہ کومضبوطی سے پکڑ کر راہِ منزل اختیار کرے گا وہ بہ سلامت منزلِ مقصودتک پہنچ جائے گا اور جوفرقہ مذکورہ اصولِ ثلاثہ یاان میں سے کسی ایک سے بھی گریز کرکے راہِ سفر طے کرے گا وہ زیغ وضلال میں مبتلا ہوجائے گا اورنجات پانے والی جماعت سے نہیں ہوگا؛ بلکہ ناری اور جہنمی فرقوں میں شامل ہوجائے گا۔اس سلسلہ میں متکلم اسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب ؒمہتمم دارالعلوم دیوبند کی جامع تحریر جوحضرت موصوف نے شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ صدرالمدرسین وشیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند کے ایک مکتوبِ گرامی بنام ''مودودی دستور اور عقائدکی حقیقت'' کے مبسوط مقدمہ میں رقم فرمائی ہے،اس کوبعینہ نقل کرتا ہوں:

"عَـن عَبـدِ الـلّٰـهِ بنِ عَمرِو بنِ العَاصِ قَالَ قَالَ رسولُ اللّٰه صلی اللّٰه علیه و سلم تَفتَرِقُ أُمَّتِـي عَلىٰ ثَلاثٍ وَّسَبعِينَ مِلَّةً كُلّهُم فِي النَّارِ الاّ مِلَّةً واحدةً، قِيلَ مَن هُم؟ يَا رَسُولَ اللّٰهِ! قَالَ: مَا أنَـا عَلَيهِ وَأصحَابِي. [مختصرًا عن المشكاة] ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت تہتر ملتوں پر تقسیم ہوجائے گی،سوائے ایک کے سب جہنم میں ڈالے جائیں گے، پوچھا گیا کہ وہ (مستثنیٰ) کون ہیں یارسول اللہ؟ تو فرمایا کہ جولوگ میرے اور میرے اصحاب ؓ کے طریق پر ہیں۔

اس حدیث میں فرقِ اسلامیہ کی نجات وہلاکت اور بہ الفاظ دیگران کے حق وباطل ہونے کا معیار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلایا ہے کہ وہ میرا اور میرے صحابہ کا طریقہ ہے؛لیکن اس طریقہ کوشخصیتوں سے الگ کرکے تنہا کو معیار نہیں بتلایا؛ بلکہ اپنی ذاتِ بابرکات اور اپنے صحابہ کی ذواتِ قدسیہ کی طرف منسوب کرکے معیار بتلایا کہ وہ ان شخصیتوں کے ضمن میں پایا جائے۔ ورنہ بیانِ معیار میں اس نسبت اور نام زدگی کی ضرورت نہ تھی؛ بلکہ **مَن هُم** کے جواب میں بجائے مَـا أَنَا عَلَيهِ کے سیدھی تعبیر یہ تھی کہ مَـا جِئتُ بِهٖ فرمادیا جاتا، یعنی معیارِ حق وہی ہے، جسے لے کر میں آیا ہوں یعنی شریعت؛لیکن اس شریعت کوشخصیتوں سے الگ

کر کے ذکر کرنے کے بجائے شخصیتوں کے انتساب سے ذکر کرنے کا مطلب اس کے سوا اور کیا ہوسکتا ہے کہ محض کاغذ کے کالے نقوش معیار نہیں ؛ بلکہ وہ ذوات معیارِ حق ہیں ، جن میں یہ نقوش وحروف ، اعمال واحوال بن کر رچ گئے ہیں اوراس طرح گھل مل گئے ہیں کہ اب کوئی بھی ان کی ذوات کو دین سے الگ کر کے اور دین کو ان کی ذوات سے علیحدہ کر کے نہیں دیکھ سکتا ، جس کا حاصل یہ نکلا کہ محض لٹریچر معیارِ حق نہیں ؛ بلکہ وہ ذوات معیارِ حق ہیں ، جو اس لٹریچر کے حقیقی ظرف بن چکے ہیں :

بَل هُوَ آيَات بَيِّنَات فِي صُدُورِ الَّذِينَ أوتُوا العِلمَ وَمَا يَجحَدُ بِآيَاتِنَا الَّا الظٰلِمُونَ. [سورۃ العنکبوت :۴۹] ترجمہ : بلکہ یہ قرآن تو آیتیں ہیں صاف ، ان لوگوں کے سینوں میں جن کو سمجھ ملی ہے ، اور منکر نہیں ہماری باتوں سے ؛ مگر وہی جو بے انصاف ہیں ۔

پھر اس طریقہ کو شخصیت کی طرف منسوب کرنے کے سلسلہ میں بظاہر ''ما'' کے بعد ''انا'' کافی تھا اور یہ فرما دینا بہت تھا کہ نجات وہلاکت پہچاننے کا طریقہ میری ذات ہے ؛ تاکہ معیارِ حق صرف رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ثابت ہوتی ؛ لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ساتھ اپنے صحابہ کو بھی شامل فرمایا ۔ جس سے واضح طور پر ثابت ہوجاتا ہے کہ فرقوں اور مختلف مکاتبِ خیال کے پرکھنے کا معیار جیسے رسول کی ذات ہے ، ویسے ہی صحابہ رسول کی ذوات بھی ہیں اور اس لیے رسولِ خدا کی موجودگی یا عدمِ موجودگی میں کسی فرقہ اور مکتب خیال کے افراد کو پرکھنے کے لیے یہ دیکھ لینا کافی ہے کہ وہ صحابہ کی راہ کے مطابق چل رہے ہیں یا مخالف سَمت میں ہیں ۔ ان کی اطاعت کر رہے ہیں یا اس سے گریز کر رہے ہیں ، ان کے ساتھ حسنِ ظن کا برتاؤ کر رہے ہیں یا سوءِ ظن اور بے اعتمادی کا ؟ کہ یہی شان کسی شئے کے معیار ہونے کی ہوتی ہے جس سے صاف طور پر رسولِ خدا کے ساتھ صحابہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا معیارِ حق ہونا واضح ہوجاتا ہے اور یہ حدیث اس بارے میں نص صریح ثابت ہوتی ہے ، جس کا مقصد ہی یہ مدعا ثابت کرنا ہے ۔

اس کی وجہ یہ ہے جو خود اس حدیث ہی سے نمایاں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں اپنے طریق کو بعینہٖ اپنے صحابہ کا طریق بتلایا ہے ، جس کا حاصل یہ نکلتا ہے کہ ان کی راہ چلنا میری راہ چلنا ہے اور ان کی پیروی میری پیروی ہے ۔ یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ حق تعالیٰ شانہ نے اپنے رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ مَن يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدأطَاعَ اللّٰهَ. [سورۃ النساء :۸۰] جس نے رسول کی اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی ۔

اس سے ایک کی اطاعت کو بعینہٖ دوسرے کی اطاعت بتلانا مقصود ہے ، جس کے صاف معنی یہی ہوتے ہیں کہ خدا اور اس کے رسول کا طریق الگ الگ نہیں جو رسول کا راستہ ہے وہی اللہ کا راستہ ہے ۔ پس اللہ کی اطاعت معلوم کرنے کا معیار یہ ہے کہ رسول کی اطاعت دیکھ لی جائے ، اگر وہ ہے تو بلاشبہ خدا کی

اطاعت بھی ہے ورنہ نہیں۔ وہی صورت یہاں بھی ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کی پیروی اور اطاعت کو بعینہ اپنی پیروی اور اطاعت قرار دیا ہے۔ جس کے معنی یہ ہیں کہ اگر رسول کی اطاعت دیکھنی ہو تو صحابہ کی اطاعت دیکھ لی جائے۔

اگر صحابہ کی متابعت کی جارہی ہے تو رسولِ خدا کی اطاعت قائم ہے ورنہ نہیں۔ اس کا حاصل وہی نکلتا ہے کہ رسول اور صحابہ رسول کے طریقے الگ الگ نہیں؛ بلکہ جو رسول کا طریقہ ہے وہی بعینہ صحابہ رسول کا طریقہ ہے، اس لیے جیسے رسول فرقوں کے حق و باطل ہونے کا معیار ہیں، ایسے ہی صحابہ رسول بھی معیارِ حق و باطل ہیں۔ جن کو سامنے رکھ کر سب کے حق و باطل کو بآسانی پرکھا جاسکتا ہے۔''

خلاصہ یہی ہے کہ حضراتِ صحابہ رضی اللہ عنہم کا معیارِ حق و باطل ہونا کوئی قیاسی مسئلہ نہیں؛ بلکہ منصوص مسئلہ ہے۔ حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حکیمانہ تشریح سے یہ بات بیّن طریقہ سے واضح ہوتی ہے کہ اہل السنۃ والجماعۃ کا مصداق وہ جماعت ہے جو کتاب اللہ، سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اجماعِ صحابہ کو حجتِ شرعیہ مانتی ہو اور امت کا سوادِ اعظم اسی زمرہ میں آتا ہے؛ کیونکہ پوری دنیا میں زیادہ تر ائمہ اربعہ کے ماننے والے اور ان کے مقلدین ہیں، جو بالاتفاق اصولِ ثلاثہ کو حجت مانتے ہیں اور طریقہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ساتھ اقوالِ صحابہ، افعالِ صحابہ اور بالخصوص اجماعِ صحابہ کو دلیلِ شرعی مان کر اتباع کرتے ہیں اور صرف اتباع ہی نہیں؛ بلکہ سنت کا درجہ دیتے ہیں، خاص طور پر خلفاءِ راشدین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے فیصلوں کو اتفاقی طور پر قبول کر کے عمل کرتے ہیں؛ کیونکہ حدیث شریف میں حضرات خلفاء راشدین کے طریقوں کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بالکل اپنا طریقہ فرمایا ہے جیسا کہ حضرت حکیم الاسلام کی تحریر میں بہ وضاحت یہ مسئلہ آچکا ہے، اور ایک دوسری حدیث میں یہ مسئلہ صراحت کے ساتھ مذکور ہے؛ ارشادِ نبوی ہے: عَلَيْكُم بِسُنَّتِيوَسُنَّةِ الخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ المَهدِيِّينَ تَمَسَّكُوا بِهَا وَعَضُّوا عَلَيهَا بِالنَّوَاجِذِ. [مشكوٰة المصابيح: ۳۰] تم لوگ میرے طریقہ اور رہنمائی کرنے والے اور راہ یافتہ خلفاء کے طریقہ کو لازم پکڑ لو اور اس کو مضبوطی سے تھام لو۔ حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم بھی خلفاءِ راشدین کے طریقوں اور ان کے اعمال و اقوال کو سنت رسول کے مساوی قرار دے رہے ہیں کہ دونوں پر سنت کا لفظ لانا اور پھر بہا میں ضمیر واحد لانا بتاتا ہے کہ حجت شرعیہ ہونے کی حیثیت سے دونوں میں فرقِ مراتب نہیں؛ بلکہ دونوں مساوی اور برابر ہیں۔ لہٰذا معلوم ہوتا کہ اہل حق صرف اہل السنۃ والجماعۃ ہیں اور اہل السنۃ والجماعۃ کا صحیح مصداق ائمہ اربعہ کے مقلدین؛ حنفی، مالکی، شافعی اور حنبلی حضرات ہیں اور جو حضرات تقلید کے قائل نہیں وہ اہل السنۃ والجماعۃ میں داخل نہیں؛ بلکہ خارج ہیں۔ حکیم الامت، مرشدِ ملت حضرت اقدس تھانوی مائۃ دروس میں درس نمبر ۵۹ رمیں

اس کی صراحت فرماتے ہیں:

ہمارے زمانے کے ان مذاہب کے بارے میں جو اسلام کی طرف منسوب کیے جاتے ہیں۔ اہلِ حق ان میں سے اہل السنۃ والجماعۃ ہیں جو قابلِ اعتماد لوگوں کے اجماع سے منحصر ہیں حنفیہ، شافعیہ، مالکیہ اور حنابلہ میں۔ اور اہلِ ہواء ان میں سے ...... (۱) غیر مقلدین ہیں جو کہ اتباعِ حدیث کا دعویٰ کرتے ہیں؛ حالانکہ انھیں اس دعویٰ کا حق نہیں۔...... (۲) جاہل صوفی اور مبتدعین میں سے ان کے پیرو ہیں۔ اگرچہ بعض ان میں سے علماء کی صورت میں ہیں۔...... (۳) روافض۔...... (۴) نیچری جو کہ معتزلہ کے مشابہ ہیں؛ لہٰذا اے مخاطب تو ان سے بچ، ورنہ ان کی خواہش نفسانی سے پلید ہو جائے گا۔

**مسلک علماءِ دیوبند:**

علماءِ دیوبند صرف اہل السنۃ والجماعۃ کے اصول وقوانین ہی کے از اوّل تا آخر پابند رہے ہیں؛ بلکہ ان کے متوارِث ذوق کو بھی انھوں نے تھاما اور محفوظ رکھا ہے۔ پھر وہ خود رو قسم کے اہلِ سنت نہیں؛ بلکہ اوپر ان کا استنادی سلسلہ ملا ہوا ہے؛ اس لیے مسلک کے لحاظ سے نہ وہ کوئی جدید فرقہ ہیں اور نہ بعد کی پیداوار ہیں؛ بلکہ وہی قدیم اہل السنۃ والجماعۃ کا مسلسل سلسلہ ہیں، جو اوپر سے تسلسل اور استمرار اور سند متصل کے ساتھ چلا آ رہا ہے۔ وقت کے عوامل اور افراط وتفریط نے چونکہ اہلِ سنت میں مختلف شاخیں پیدا کر دیں اور ہر نئی شاخ نے اصل ہونے کا دعویٰ کیا جو دعویٰ ہی کی حد تک نہیں رہا؛ بلکہ اپنے وجود وبقا کے لیے ہر شاخ نے اصل طبقہ کے خلاف محاذ بنا کر اسے غیر اصل اور اپنے کو اصل ثابت کرنے کی جدوجہد کا بھی آغاز کر دیا، جیسا کہ اصل سے کٹی ہوئی شاخوں کا یہی طرزِ عمل ہوتا ہے؛ اس لیے حقیقی اصل عوام کی نگاہوں میں مشتبہ ہونے لگی اور بہت سے سوالات اٹھنے لگے؛ مگر اصل بہر حال اصل ہی ہوتی ہے اور معیار پر کسنے کے بعد اس کی اصلیت نکھر کر سامنے آجاتی ہے۔

پس علماءِ دیوبند کے جامع اور معتدل ترین مسلک کو سمجھنے کے لیے جس میں افراط ہے نہ تفریط، غلو ہے نہ مبالغہ؛ بلکہ کمالِ اعتدال اور جامعیت کا جوہر پیوست ہے۔ سب سے پہلے اس کے لقب کے ماخذ پر غور کر لیا جائے تو اسی سے اس کی بنیادیں واضح ہو جائیں گی اور معیار بھی مشخص ہو کر سامنے آجائے گا اور وہ یہ ہے کہ اہل السنۃ والجماعۃ کا یہ مرکب اور مسلکی لقب دو اجزاء سے مرکب ہے، ایک ''السنۃ'' اور دوسرا ''الجماعۃ'' ان دونوں کے مجموعہ ہی سے علماءِ دیوبند کا مسلک بنتا ہے تنہا ایک کلمہ سے نہیں۔ ''السنۃ'' کے لفظ سے اصول، قانون اور طریق نمایاں ہے اور ''الجماعۃ'' کے لفظ سے ذوات، شخصیات اور رفقاءِ طریق نمایاں ہیں۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ اس مسلک میں اصول وقوانین بغیر ذوات کے اور ذوات بغیر اصول وقوانین کے معتبر نہیں؛ جبکہ قوانین ان ذوات ہی کے راستے سے آئے ہوں اور ذوات ان قوانین ہی سے پہچانی گئی ہوں۔

اس لیے ماخوذ کو لے لیا جانا اور ماخذ کو چھوڑ دینا کوئی معتدل مسلک نہیں ہوسکتا۔ جیسا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس امت کو قرآن کریم ہی نہیں دیا؛ بلکہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بھی عطا فرمائی ہے، جنھوں نے قرآن کریم سنایا، سمجھایا اور اس کے عمل کا نمونہ دکھلایا۔ پس مسلک کی جامع حقیقت جس جامع لقب سے ظاہر کی ہے اس کے دونوں اجزاء قیاسی نہیں؛ بلکہ منصوص ہیں؛ کیونکہ ''السنۃ'' سے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مبارک طریقہ مراد ہے جو حدیث شریف میں لفظ ''ما'' سے مفہوم ہو رہا ہے اور ''الجماعۃ'' کا لفظ اصحابی سے لیا گیا ہے؛ جبکہ ایک دوسری روایت میں جو امام احمد اور امام ابوداؤد نے نقل فرمائی ہے اس میں أنا و أصحابی کی جگہ صراحتاً وَهِيَ الجَمَاعَةُ کے لفظ سے تعبیر فرمایا ہے۔

## مسلک علماءِ دیو بند کے اجزاءِ ترکیبی:

(۱)......عقیدۂ توحید: علماءِ دیو بند عقیدۂ توحید میں اعتدال قائم رکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے لیے توحید کا عقیدہ رکھنے کے ساتھ اہل اللہ کی عظمت وتوقیر اور اربابِ فضل وکمال کے ادب واحترام کو عقیدۂ توحید کے منافی سمجھنا مسلکِ دیو بند کا عنصر نہیں ہے۔ پس توحید میں لگ کر بے باکی، جسارت اور شخصیات کی عظمتوں سے بے نیازی ہمارا مسلک نہیں؛ بلکہ یہ توحید کا غلو ہے اور ایسے ہی تعظیمِ اولیاء اور توقیرِ شخصیات میں مبالغہ کرنا جس سے توحید میں خلل پڑتا ہو یا شرک کی آمیزش کر دینا بھی علماءِ دیو بند کا مسلک نہیں۔ بس توحید اس درجہ تک کہ تعظیم اہلِ دل متاثر نہ ہو اور تعظیم وتوقیر اس حد تک کہ توحید مجروح نہ ہو یہی راہِ اعتدال ہے جو مسلک دیو بند ہے۔

(۲)......صفاتِ باری تعالیٰ: صفاتِ خداوندی میں علماءِ دیو بند کا اصل مسلک تفویض ہے، یعنی جو صفات اللہ رب العزت نے خود اپنے لیے ثابت فرمائی ہیں مثلاً ''ید'' ارشاد ہے: يد اللّٰه فوق أيديهم اور ''استواء علی العرش'' ارشادِ باری ہے: الرحمن على العرش استوى (سورۃ طٰہٰ:۵) یا احادیث شریفہ میں وہ صفات اللہ تعالیٰ کے لیے ثابت کی گئی ہیں مثلاً ''ضحک'' حدیث شریف میں ہے: ان اللّٰه يضحك وغیرہ تو ایسے اوصاف کے سلسلہ میں علماءِ دیو بند کا مسلک یہ ہے کہ وہ تمام صفات اللہ تعالیٰ کے لیے ثابت ہیں، اور یہ صفات مخلوقات کی صفات جیسی نہیں ہیں؛ کیونکہ خود اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں: ليس كمثله شيء. [سورۃ شوریٰ:۱۱] اس جیسی کوئی چیز نہیں ہے: ولم يكن له كفوا أحد (سورۃ الاخلاص) اور کوئی اس کے برابر نہیں۔ اور ہمیں ان اوصاف کی کیفیت معلوم نہیں ہے بس وہ صفات اس کے لیے ثابت ہیں؛ البتہ علماءِ دیو بند ثانوی درجہ میں تاویل کی گنجائش دیتے ہیں وہ بھی چند شرطوں کے ساتھ:......[۱] لفظ میں وہ معنی مراد لینے کی گنجائش ہو،......[۲] وہ معنی مرادی شانِ الوہیت کے منافی نہ ہوں؛ بلکہ لائق اور مناسب ہوں......[۳] وہ

معنی کسی دوسری نص میں خدا تعالیٰ کے لیے ثابت ہوں...... [۴] تاویلی معنی کو حتمی اور قطعی باور نہ کیا جائے؛ بلکہ احتمال ہی کے درجہ میں رکھا جائے وغیرہ۔

(۳)......سید الکونین آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کی روشنی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق علماءِ دیوبند کا مسلک اور عقیدہ (جو نہایت معتدل اور افراط وتفریط سے پاک ہے) یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سید الکونین، افضلِ کائنات، افضل البشر اور افضل الانبیاء؛ بلکہ امام الانبیاء ہیں؛ البتہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بشریت سے نکالنا ہمارا عقیدہ نہیں ہے کہ عقیدت ومحبت میں اندھے ہوکر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کی نفی کردیں ایسا نہیں ہے۔

(۴)......حضراتِ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والتسلیم: اس مسئلہ میں بھی مسلکِ دیوبند غلو اور افراط وتفریط سے بچ کر نقطۂ اعتدال کو اپنی راہ مقرر کرتا ہے کہ نہ تو غلو زدہ اور بے بصیرت لوگوں کی طرح کہ خدا اور انبیاء میں کوئی فرق نہیں صرف ذاتی اور عرضی کا فرق ہے (معاذ اللہ من ذلک) یا خدا ان میں حلول کیے ہوئے ہے اور وہ ایک پردۂ مجاز ہیں۔ یا وہ عام انسانوں سے الگ مافوق الفطرت کوئی دوسری مخلوق ہیں جن میں بشری نوع سے مماثلت نہیں وغیرہ گمراہ کن عقیدہ ہو، اور نہ ایسا ہے کہ وہ محض ایک ڈاکیا اور اخبار فروش کی حیثیت رکھتے ہیں جن کا کام خدا کا پیغام پہنچا دینا ہے اور بس! یعنی حضرات انبیاء علیہم السلام صرف سفیر محض کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان دونوں افراط وتفریط کے راستوں کے درمیان کا معتدل ترین راستہ علماءِ دیوبند کا اختیار کردہ ہے کہ یہ مقدس وپاکیزہ ہستیاں جہاں پیغامِ الٰہی کی امین ہیں کہ کمالِ دیانت اور نہایت حزم واحتیاط کے ساتھ خالق کا پیغام مخلوق تک پہنچایا ہے اس کے ساتھ اس کے رمز شناس، معلم اور اس کی روشنی میں خلق خدا کے مربی ومحسن بھی ہیں۔ پس وہ محسن عالم بھی ہیں، اخلاقِ انسانیت کا درس دینے والے شیوخ واساتذہ بھی؛ چنانچہ وہ ہر تعظیم وتوقیر اور ہر ادب واحترام کے مستحق ہیں؛ البتہ وہ بشر ہیں کوئی مافوق الفطرت مخلوق نہیں، انبیاء کی بے ادبی کفر ہے اور عظمت عینِ ایمان ہے؛ لیکن اس عظمت میں شرک کی آمیزش بھی کفر سے بڑھ کر کفر ہے۔

(۵)......حضراتِ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین: صحابہ کرام کی جماعت وہ خوش بخت اور سعادت مند جماعت ہے جس کو کسبِ فیض کا موقع آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے براہِ راست اور بلا واسطہ نصیب ہوا ہے؛ لہٰذا یہ جماعت اور گروہ پورا کا پورا راشد ومرشد، راضی ومرضی، تقی القلب، پاک باطن، مستمر الطاعۃ، محسن وصادق اور موعود بالجنۃ ہے۔ پس اس جماعت کے تعلق سے علماءِ دیوبند کا مسلک وعقیدہ یہ ہے کہ عظمت وجلالت کے معیار سے صحابہ کرام میں تفریق نہیں ہے کہ کسی کو لائق محبت وعظمت سمجھیں اور کسی کو معاذ اللہ لائق عداوت، کسی کی مدح میں رطب اللسان ہوں اور العیاذ باللہ کسی کی مذمت میں زبان دراز کریں، کسی کو نبوت سے بھی اونچا مقام دینے پر اتر آئیں اور معصوم باور کریں اور کسی کے ساتھ سب وشتم اور قتل وغارت گری

کا معاملہ کرنے تک سے گریز نہ کریں، علماءِ دیوبند کہتے ہیں: کہ یہ سب حضرات تقدس کے انتہائی مقام پر ہیں؛ مگر نبی یا خدا نہیں! بلکہ بشریت کی صفات سے متصف، لوازمِ بشریت اور ضروریاتِ بشری کے پابند ہیں؛ لیکن ان سب کے باوجود زہد وتقویٰ میں کامل، فراست وبصیرت میں یکتا، معصیت وگناہ کے جذبات سے عاری، طاعات وعبادات میں بھاری، ایمان وتقویٰ سے ان کے قلوب آراستہ اور کفر وفسق سے ان کو کیا واسطہ، پس وہ غیر معصوم ہونے کے باوجود تنقید وتبصرہ سے بالاتر ہیں؛ کیونکہ وہ من جانب اللہ گناہوں سے محفوظ ہیں۔

(۶)......صوفیاءِ کرام اور مسلک علماءِ دیوبند: اولیاءِ کرام اور صوفیاءِ عظام کا طبقہ امت کے لیے روحِ رواں کی حیثیت رکھتا ہے، جس سے امت کی باطنی حیات وابستہ ہے، جو اصل حیات ہے، اس لیے علماءِ دیوبند ان کی محبت وعظمت کو ایمان کے تحفظ کے لیے ضروری سمجھتے ہیں؛ مگر غلو کے ساتھ محبت وعقیدت میں انھیں ربوبیت کا مقام نہیں دیتے۔ ان کی تعظیم شرعاً ضروری سمجھتے ہیں؛ لیکن اس کے معنی عبادت کے نہیں لیتے کہ انھیں یا ان کی قبروں کو رکوع وسجدہ طواف ونذر اور منّت وقربانی کا مقام اور محل بنالیا جائے۔ علماءِ دیوبند اولیاء اللہ کو مشکل کشا، حاجت روا، دافع البلاء والوباء نہیں مانتے ایسی شان صرف اللہ رب العزت کی ہے۔

(۷)......ایصالِ ثواب اور مسلکِ دیوبند: ایصالِ ثواب ایک مستحسن امر اور اموات کا حق ہے اس سلسلہ میں بھی نہ تو یہ صورت ہے کہ میت کی قبر پر کھانا رکھنا، چادر چڑھانا، چراغاں کرنا وغیرہ بیہودہ کاموں کے بارے میں نہ تو یہ نظریہ ہے کہ ان کاموں سے میت کو کوئی فائدہ حاصل ہوگا اور نہ ہی یہ عقیدہ ہے کہ مرنے والے کو دوسرے کے کسی عمل کا کوئی اجر وثواب نہیں پہنچتا؛ بلکہ علماءِ دیوبند نے ایک درمیانی اور معتدل راہ اپنائی ہے کہ میت کے لیے دعا واستغفار کرنا، صدقہ دینا، بلا اجرت قرآن کریم پڑھ کر ایصالِ ثواب کرنا، نفلی نماز، روزہ، حج وغیرہ کا ثواب میت کو پہنچانا جائز اور صحیح ہے؛ کیونکہ حدیث شریف میں مرنے کے بعد اعمال کا سلسلہ منقطع ہونے والی روایت میں صدقۂ جاریہ اور نفع بخش علم کے ساتھ اولادِ صالح کو شمار کیا ہے؛ مگر اس کی مخصوص صورتیں بنانے کے قائل نہیں! جیسے نیاز، فاتحہ، تیجہ، دسواں، بیسواں، چالیسواں اور برسی وغیرہ کے عنوانات ہیں۔

(۸)......تزکیہ نفس اور مسلک علماءِ دیوبند: تکمیل اخلاق اور تزکیۂ نفس کے لیے طریقت کے سلسلوں کے مطابق مشائخ سے بیعت وصحبت کو حق اور طریقت کے اصول وہدایات کی پابندی کو ضروری اور مفید کہتے ہیں؛ لیکن طریقت کو شریعت سے الگ کوئی مستقل راہ نہیں سمجھتے، جو سینہ بہ سینہ چلی آرہی ہو؛ بلکہ شریعت ہی کے باطنی اور اخلاقی حصہ کو طریقت کہتے ہیں جو اصلاحِ قلب کا راستہ ہے اسی کو شریعت نے ''احسان'' کے لفظ سے ذکر کیا ہے؛ لہٰذا طریقت کے اصول وقوانین کو کتاب وسنت ہی سے ثابت شدہ جانتے ہیں اور اس لائن یعنی تصوف کی بے اصولیوں اور خود ایجاد کردہ رسم ورواج کو طریقت نہیں کہتے اور خلافِ سنت

ہونے کی وجہ سے قابلِ ترک؛ بلکہ مردود سمجھتے ہیں۔

(۹) فقہ وفقہاء اور مسلک دیوبند: فقہ وفقہاء کے سلسلہ میں بھی علماءِ دیوبند کا مسلک وہی جامعیت اور جوہرِ اعتدال لیے ہوئے ہے، کہ آزادیِ نفس سے بچنے، دینی بے قیدی اور خودرائی سے دور رہنے اور اپنے دین کو تشتت و پراگندگی سے بچانے کے لیے اجتہادی مسائل میں کسی متعین فقہ کی پابندی اور ایک ہی امام کے مذہب کے دائرہ میں محدود رہنا ضروری ہے؛ اس لیے علماءِ دیوبند فقہیات میں حنفی المذہب ہیں؛ ان میں افراط وتفریط نہیں ہے کہ نہ تو اسلاف کے قائم کردہ اصولِ تفقہ اور ان سے استنباط کردہ مسائل ہی کے قائل نہ ہوں اور ہر قدم پر اپنے فہم ورائے کی قطعیت کے تو ہم میں اجتہادِ مطلق کا دعویٰ لے کھڑے ہوں اور نہ اس کے برعکس فقہیات میں ایسے جمود اور بے شعوری کے قائل ہیں کہ ان فقہی مسائل کی تحقیق وتدقیق یا ان کے ماخذوں کا پتہ چلانے کے لیے کتاب وسنت کی طرف مراجعت کرنا بھی گناہ تصور کرنے لگیں! پس علماءِ دیوبند بلاشک وشبہ مقلد اور معین فقہ کے پابند ہیں؛ لیکن مقلد محقق ہیں جامد نہیں، تقلید ضرور ہے؛ مگر اندھی نہیں اور یہ بھی کمال کی بات ہے کہ شانِ تحقیق رکھنے کے باوصف پوری جماعت مجتہد ہونے کا دعویٰ نہیں کرتی۔

(۱۰)......حدیث ومحدثین اور مسلکِ دیوبند: حدیث شریف؛ چونکہ کلامِ الٰہی کا بیان وتفسیر ہے اور دوسرے درجہ میں مصدرِ شریعت ہے؛ اس لیے علماءِ دیوبند کسی ضعیف سے ضعیف حدیث کو بھی چھوڑنے کے روادار نہیں ہیں، بشرطیکہ وہ قابلِ استدلال ہو، حتیٰ کہ متعارض روایات میں بھی اخذ وترک کا اصول نہیں اپناتے؛ بلکہ سب سے پہلی کوشش جمع بین الروایات اور تطبیق وتوفیق کی ہوتی ہے؛ تاکہ تمام روایات پر کسی بھی درجہ میں عمل ہوجائے؛ کیونکہ اہمال (بیکار چھوڑنے) سے بہرصورتِ اعمال (عمل کرنا) افضل ہے۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا اس سلسلہ میں طرزِ عمل یہ تھا کہ باب سے متعلق تمام روایات کو جمع فرماتے پھر مجموعہ پر غور فرماتے تھے کہ شارع علیہ السلام کی غرض کیا نکلتی ہے، اسی کو مناطِ حکم کی تخریج کرنا کہتے ہیں، پھر اس کی تنقیح وتجزیہ کرکے اس روایت کو اپنے مذہب کی بنیاد بناتے تھے جس میں شارع کی غرض سب سے نمایاں ہو، خواہ وہ روایت سنداً قوی ہو یا کچھ کمزور! پھر بقیہ روایات کو ترک کرنے کے بجائے غرضِ شارع اور مناطِ حکم کے معیار سے اس روایت کے ساتھ جوڑتے چلے جاتے ہیں جس میں غرض زیادہ واضح تھی، پس ساری روایات اپنے اپنے مواقع پر چسپاں ہوتی چلی جاتی ہیں۔

(۱۱)......علم کلام اور مسلکِ دیوبند: نصوصِ صریحہ سے ثابت شدہ عقائد تقریباً سب متفق علیہ ہیں، جو کتاب وسنت اور اجماع سے ثابت ہیں؛ لیکن استنباطی یا فروعی عقائد، اسی طرح وہ قطعی عقائد جن کی کیفیات اور تشریحات میں اربابِ فن کے درمیان اختلافات ہیں، اس لحاظ سے اس فن میں بھی یکسوئی حاصل کرنے کے لیے علمِ کلام کے بابصیرت ائمہ میں سے کسی ایک کا دامن تھامنا اسی طرح ضروری ہے جس

